## عمل خاص برائے بندش یعنی کے حروف صوامت :

حروف صوامت بندش کے اعمال میں سب سے زیادہ کیا جانے والا اور بہت مشہور عمل ہے۔ بازاری عاملین و کتب میں اسے بہت بڑھا چڑھا کے بیان کیا جاتا ہے تاکہ عام عوام اسکو خود سے کرنے کی کوشش نہ کریں اور اگر تو عامل اسکا عمل کروانے پہ راضی بھی ہو جائے تو کافی موٹی رقم کا تقاضا کرنے کے باوجود بھی صحیح طور سے رہنمائی نہیں کرتے لیکن درحقیقت یہ عمل نہایت آسان ہے چونکہ یہ کتاب سلسلہ چشتیہ کے بزرگان کی رہنمائی میں تحریر و ترتیب دی گئی ہے اس لئے یہ عمل بھی من و عن اور بلا کسی بخل کے تحریر کیا جارہا ہے۔

حرف صوامت ابجد کے ان حروف کے مجموعے کو کہتے ہیں جو کہ بلا نقطے کے۔ ا، ح، د، ر، س، ص، ط، ع، ک، ل، م، و، ہ،۔ ان حروف کے کل اعداد قمری 543 بنتے ہیں۔ اور زکوۃ نکالتے وقت 543 بار لکھا جاتے ہیں۔ ان حروف کو آپس میں ملانے سے کچھ اس طرح ترتیب دیے جاتے ہیں۔

## "احد رسص طعك لموه"

زکوۃ نکالنے کا ایک طریقہ جو کہ بہت عام ہے وہ یہ ہے کہ اس سطر کو 543 بار سورج گرہن یا چاند گرہن میں سفید کاغذ پر کالی روشنائی سے تحریر کیا جائے تو ایک ہی دن میں حروف صوامت کا عامل ہو جائے گا۔ لیکن یاد رہے کہ گرہن کے اوقات میں نکالی گئی زکاتوں کا اثر ایک گرہن سے دوسرے گرہن تک ہی رہتا ہے پھر نئے سرے سے زکوۃ

نکالنی پڑتی ہے۔ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ صوامت کو 543 بار لگا تار 13 دن تک نزول ماہ میں زحل یا مریخ کی ساعتوں میں بعد نماز مغرب لکھنا شروع کرے اور مسلسل 13 دن تک روز 543 بار لکھے جس ساعت میں پہلے دن شروع کیا ہے اس ستارے کی ساعت میں روز لکھنا ہے ورنہ رجعت کا اندیشہ ہے اس بات کا خاص خیال رکھا جائے۔ لکھنے کے بعد کاغذات کو کالے کپڑے میں لپیٹ کا کسی ویران جگہ یا قبرستان میں دفن کر دیا کرے۔ یہاں پہ سوال بھی پیدا ہوتا ہے کہ حروف صوامت کا غالب مزاج ''خاکی'' ہے۔ جس عمل میں جس مزاج کے حروف کی زیادہ تعداد ہوتی ہے وہی اس عمل کا غالب مزاج ہوتا ہے۔ اسی نقطہ کے پیش نظر حروف صوامت کو مٹی میں دبایا جاتا ہے۔ زکوۃ نکالنے کے بعد اب ہر قسم کی بندش کی جا سکتی ہے۔ مثال کے طور پر کسی کا نکاح باندھنا مقصود ہے تو سب سے پہلے ''بستم'' لکھے پھر جو مقصد ہے وہ تحریر کرے پھر جس پہ عمل کرنا ہو اس کا نام بمعہ والدہ لکھے اور آخر میں تفصیل لکھے۔ مثال کے طور پر مطلوب کا نام شمس بن زبیدہ ہے تو عبارت کچھ ایسے بنے گی۔

''بستم ''نکاح شمس بن زبیدہ ہرگز کبھی نہ کر سکے''

عبارت بنانے کے بعد اس عبارت کو توڑ توڑ کر علیحدہ علیحدہ حروف کی شکل دے دے اور ہر حرف کے اوپر ایک ایک حروف صوامت کو لکھتے جائیں۔ پھر ان تمام حروف کو اکٹھا کر کے ایک طلسم بنائیں اور یہی اصل حروف صوامت کا تعویز کہلائے گا۔

## تفصیل نیچے دیکھیں:

ا ح د ر س ص

ب س ت م ن ک

اجبس دترم سصنک

ط ع ک ل م و

ا ح ش م س ب

طاع کشلم مسوب

و ا ح د ر س

ن ز ب ی د و

بناز حبدی ودسہ

ص ز ع ک ل م

و ر گ ز ک ب

صہطر غلکو لکب

و ہ ا ح ذ ر

ھ ی ن ہ ک ر

وھی انخہ دکرر

س ص ط

س ک ے

سصک طے

## اب جو طلسم تیار ہوا وہ کچھ یوں بنا:

ابس دزرم سعفک طلعٔ کشلم

سوب ہماز جبدی ردس صبعر

عملکو لکب ومی انحہ دکرر

سعمک طے

بظاہر ایک نہ سمجھ میں آنے والی عبارت ہے لیکن درحقیقت یہی اوپر دی گئی مثال کا طلسم ہے۔ یہ طلسم دو عدد لکھے جائیں ایک ویران جگہ دفن کرے اور دوسرے کو کسی دریا ندی وغیرہ کے کنارے گیلی مٹی میں کالے کپڑے میں کر کے مطلوب پہ بندش لگ جائے گی۔ موقع محل کی نزاکت سے اپنی مرضی کے مطابق عبارت تحریر کر کے بندش کا طلسم تیار کر سکتا ہے لیکن یاد رہے کہ جس پہ بندش لگائی ہو اس کا نام بمعہ والدہ پتہ ہونا ضروری ہے حروف صوامت سے جتنی جلدی بندش لگتی ہے اتنی جلدی رجعت بھی ہوتی ہے رجعت سے بچاؤ کے عمل یا کسی حصار کا عامل ہونا ضروری ہے پھر اس عمل کو کرے۔

## برائے حاضری موکل مجرب خاص عمل:

"وَاللّٰہُ سَمِیْعٌ الْعَلِیْمٌ" 41 دن تک اول آخر درود ابراہیمی 11 دفعہ کے ساتھ نو چندی جمعرات سے شروع کر اور علیحدہ کمرے میں گوگل یا اگر بتیاں سلگا کر پڑھے اور کمرے میں کسی اور کو آنے جانے نہ دے۔ رات 10 بجے تک شروع کرے۔ قبلہ رخ بیٹھے۔ کسی قسم کے حصار کی ضرورت نہیں ہے۔ 4 گھنٹے کی پڑھائی ہوتی ہے اور پہلے ہی عشرے میں اثرات

شروع ہو جاتے ہیں۔آخری دن عمل ختم کر کے بات کر سکتا ہے پرہیز صرف گناہوں کا اور بڑے گوشت کا کرنا ہے اور عمل سے پہلے 1/2-1 کلو بڑے کا ہڈی والا گوشت صرف پہلے دن کسی قبرستان میں رکھ آئے۔اجازت لے کر کرے۔

## عبادت و یاضت میں شوق پیدا کرنا :

اگر طبیعت نیکی کی طرف مائل نہ ہوتی ہو اور کوئی بری عادت نہ چھوٹتی ہو تو سوتے وقت اپنا دائیں ہاتھ سینے پہ رکھ کر 7 مرتبہ یہ اسم پڑھے۔ بہت جلد عبادت و ریاضت کا شوق پیدا ہوگا۔عذاب قبر کا خطرہ ہو تو اس سے بھی محفوظ رہے گا۔

## استخارہ آسان و مجرب :

یہ استخارہ نہایت آسان و مجرب ہے۔جس چیز کے بارے میں جاننا ہو تو ۸۱۶ مرتبہ سوتے وقت اسم باری تعالیٰ ''یا خبیر'' پڑھ کر کسی سے بات کیے بغیر سو جائے۔ پہلے، تیسرے، پانچویں دن یا پھر حد ساتویں دن بذریعہ خواب فائدہ مند یا نقصان دہ انجام کا پتہ لگ جائے گا۔

## حفاظت کے لئے :

بعد نماز عشاء 500 مرتبہ ''یا حفیظ'' کا ورد کرنا اپنا معمول بنا لے ہر چیز انسان، جانور، جادو جنات و شیاطین اور علوی و سفلی ارواح خبیثہ، نظر بد، تمام آفات و بلدیات ارضی و سماوی سے حفظ و امان میں آ جائے گا۔

## برائے یاداشت:

جس کی یاداشت کمزور ہو ہر نماز کے بعد 40 دفعہ ''ربِّ زِدْنِی عِلْمًا نَافِعًا'' اور

100 بار "یا عزیز" 41 دن تک پڑھے آفاقہ ہو جائے گا۔

## برائے ھلاکت:

سورۃ ناس 11 سو مرتبہ پڑھ کر 11 دن سرسوں کے دانے پر دم کرے اور آخر میں دشمن اور اس کی والدہ کا نام لیتا رہے۔ آخری دن پہ دانے دشمن کے گھر میں ڈال دے۔ جائز جگہ کرے نہیں تو الٹی رجعت کا اندیشہ ہے اور اس عمل میں درود شریف نہیں پڑھنا۔ منگل یا ہفتہ کے روز شروع کرے اور نزول ماہ میں کرے۔ اگر قمر در عقرب میں شروع کرے تو بہت بہتر ہے۔ اجازت لے کرے یا پھر پہلے سورۃ ناس کی زکوۃ نکالے۔

## برائے سر درد:

سورۃ ناس 7.7.7.7 مرتبہ پڑھ کے دم کرے۔ یعنی 7 بار پڑھ کر ایک بار دم کے یوں کل 4 مرتبہ دم کرنا ہے۔ انشاءاللہ آرام آجائے گا۔

## دل پہ بوجھ اور بے چینی کے لئے:

"ولا حولَ ولا قوۃ الا بلا للہ العلی العظیم"

333 بار کا ورد کرے نفس اور شیاطین کے شر سے بھی محفوظ رہے گا۔

## باطنی نظر کھولنے کے لئے آزمودہ عمل:

اگر کسی کی باطنی نظر نہ کھلی ہو یا کسی اور عامل نے کسی عمل کے ذریعے حاضرات پہ بندش لگادی ہو تو اس کے حل کے لئے

"قَلْبِیْ قُطْبِیْ قَاِیْب لُبْنَاْ نِیْ سِرِ یْ حضٖن یٰ غیْنَہٗ عُرْ فَاْنِیْ ھَارُ ونَ عَقْلُیْ فرعونِیْ نَفْسِیْ وَ الْھَوارُ ھَاْ ماْ نِیْ"

101 بار غروب آفتاب کے وقت پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے 21 دن تک مغرب کی طرف منہ کر کے کھڑے ہو کر عمل کرے۔

## تسخیرِ جنات کا موثر ترین عمل خاص:

"یَا لُطِیفُ بِی لُطْفِ گا یَا لَطِیفُ۔اِمْ شَبُ ا مْ شَبُ" حاضر شَاوِ ذ گا کِیلَا اِلاّ اللّٰہ وَ سیلا۔تمام جن ملائک تابع و حاضر کرِیا حضرت ونی جبْرَا نیلْ"

41 دن تک تعداد 7-7 مرتبہ اول آخر درود ابراہیمی کے ساتھ رات 12 بجے اپنے پیچھے چنبیلی کا چراغ جلا کر پڑھنا ہے۔ روز غسل کر کے نیا کپڑا یا دھلا ہوا سفید رنگ کا جوڑا پہن کر عمل کرے۔ چراغ اپنے سر کے سائے سے اونچا نہ ہو۔ عمل کے دنوں میں کوئی عورت گھر میں نہ آئے۔ اپنے سائے کی گردن میں دیکھ کر عمل پڑھنا ہے۔ اگر بتی عطر وغیرہ جلانی ہے۔ آخر میں چار جنات کوئی ہیکل آتے ہیں جن کے سر منڈے ہوئے ہوتے ہیں۔ عمل کر کے شروع پر ایک کالے رنگ کا بکرا صدقہ کرنا ہے اجازت لازمی لے کر کرے۔

## دشمن کو زیر کرنا:

اس مقصد کے لئے" یا قہار یا جبار" 4100 مرتبہ عصر کی نماز کے بعد شمال کی طرف منہ کر کے 11 دن تک دشمن کا تصور باندھ کر پڑھے۔ غیر شرعی جگہ کسی کو بلاوجہ تنگ کرنے اور نقصان پہنچانے کی نیت سے ہرگز نہ کرے۔ اجازت لینا لازمی ہے ورنہ رجعت کا امکان ہے۔ بہت جلالی اسماء ہیں۔

## بچوں کے سوکھے کا علاج:

"یا قہار" اس کے اعداد کے مطابق یعنی 306 بار سرسوں کے تیل پہ دم کرے روز لائے انشاءاللہ بچہ جلد ہی تندرست و توانا ہو جائے گا۔

## جادو ختم کرنے کے لئے:

"یا قہار" کو 7 دن تک 1836 مرتبہ پانی پہ دم کر کے پلائیں اور پہلے 11 بار آیت الکرسی اور آخر میں 11 بار سورۃ ناس پڑھیں۔

## آسیب زدہ جگہ اور آسیب زدہ کا علاج:

"یا قہار" اس جگہ یا شخص پر 200 مرتبہ روزانہ 11 دن تک پڑھ کر پانی پہ دم کر کے چھینٹے لگائیں۔ ورد کر کے شروع میں 11 بار آیت الکرسی اور آخر میں چاروں قل 11 بار پڑھیں۔

## رشتے کے لئے:

سورۃ طٰہٰ 21 بار روزانہ اول آخر درود شریف 11-11 مرتبہ کے ساتھ فجر کی نماز

کے بعد پڑھیں اور دعا کریں۔ انشاءاللہ جلد ہی رشتے آنا شروع ہو جائیں گے۔

## ریاضت برائے "یا قَھّارُ":

"یــاَ قَھّـــارُ" جلالی اسم ہے اور اس کے کل اعداد بحساب ابجد قمری 306 ہیں۔ اس کے معنی "قہر" کرنے کے ہیں۔

## درجہ اول:

زکوۃ اصغریا پھر "یــاَ قَھّــارُ" کا کوئی بھی عمل کرنے سے پہلے 4 دن تک 306 بار اول آخر درود ابراہیمی 11-11 دفعہ کے ساتھ بعد نماز عشاء پڑھے۔ یہ زکوۃ صرف ایک بار ہی کام دے گی۔

## درجہ دوم:

2317 بار اول آخر درود ابراہیمی 11-11 بار کے ساتھ 41 دن پڑھے۔ خود کے لئے "یاقہار" کے تمام عملیات کرسکتا ہے۔

## درجہ سوم:

"9000" مرتبہ اول آخر درود ابراہیمی 41 مرتبہ کے ساتھ 61 روز تک پڑھے اس اسم کا عامل کامل ہو جائے گا۔ آخری دن شیرنی اور کالی مصور کی دال 1/2-1 کلو پکا کر نیاز تقسیم کرے اور پرہیز جمالی کرے۔ اجازت لے کر عمل کرے۔

## نوٹ:

تمام درجوں کی زکوۃ کے بعد 306 بار اول آخر درود ابراہیمی 3-3 بار کے ساتھ روز کا ورد میں رکھے نہیں تو 3 دن لگاتار نا غے کی صورت میں زکوۃ کا اثر زائل ہو جاتا ہے اور نئے سرے سے زکوۃ ادا کرنی پڑتی ہے۔

# سورج گرھن اور چاند گرھین کے اوقات

اس سال 4 گرہین ہونگے جن میں 2 سورج اور 2 چاند شامل ہیں

## سورج گرھین (کسوف):

یہ گرہین 2 مارچ 2015ء بروز جمعۃ المبارک کو لگے گا۔ یہ گرہین پاکستان کے کسی علاقے میں نہیں دکھائی دے گا۔ یہ گرہین رات 12 بج کر 40 منٹ پر شروع ہوگا جبکہ دن 4 بج کر 50 منٹ پر ختم ہوگا۔ یہ گرہین مکمل گرہین ہوگا اس گرہین کو شمالی افریقہ، شمالی ایشیا کے چند مقامات پر دیکھا جا سکتا ہے۔

## چاند گرھین (خسوف):

یہ گرہین 4 اپریل 2015ء بروز ہفتہ کو لگے گا۔ یہ گرہین دن 3 بج کر 15 منٹ پر شروع ہوگا جبکہ شام 6 بج کر 16 منٹ پر ختم ہوگا۔ یہ گرہین جزوی ہوگا جو پاکستان میں نظر نہیں آئیگا۔ اس گرہین کو شمالی ایشیا، آسٹریلیا امریکہ کے بیشتر علاقوں میں دیکھا جائے گا۔

## سورج گرھین (کسوف):

یہ گرہین 13 ستمبر 2015ء بروز اتوار کو لگے گا۔ یہ گرہین صبح 9 بج کر 42 منٹ پر

شروع ہوگا جبکہ دن 2 بج کر 6 منٹ پر ختم ہوگا۔

## چاند گرھین (خسوف):

یہ گرہن 28 ستمبر 2015ء بروز سوموار کو لگے گا۔ یہ گرہن 6 بج کر 42 منٹ پر شروع ہوگا جبکہ 9 بج کر 28 منٹ پر ختم ہوگا۔ اس گرہن کو امریکہ، یورپ، افریقہ، مغربی ایشیا کے چند مقامات میں دیکھا جائے گا۔ جبکہ پاکستان میں اس گرہن کے نظر آنے کے امکانات کم ہیں۔

## حسن اور کشش:

وہ خواتین وحضرات جو جسم اور چہرے کے نقوش میں کشش اور حسن کے خواہش مند ہوں یا وہ لوگ جن کے چہرے پر رونق نہ ہو ان کو چاہیے کہ بعد از نماز عشاء روزانہ ایک ہزار مرتبہ اسم الٰہی ''یا مصور'' کا ورد کریں۔ انشاء اللہ چہرے پر رونق آئے گی اور جسم و چہرے کے نقوش میں کشش اور جاذبیت پیدا ہوگی۔

## ناراضگی دور کرنے کیلئے:

دوست یا بہن بھائی یا میاں بیوی وغیرہ باہم ناراض ہوں تو ان میں صلح کروانے اور اتفاق پیدا کرنے باہم ناراضگی دور کرنے اور پیار و محبت کرنے کیلئے کسی میٹھی شے پر اسم الٰہی ''یا جلیل'' سوا لاکھ دفعہ پڑھ کر کھانے کو دیں۔ انشاء اللہ فریقین میں پیار و محبت پیدا ہوگا اور ناراضگی دور ہو جائیگی۔

## میاں بیوی میں ناراضگی دور کرنے کیلئے:

اگر میاں بیوی کے درمیان جھگڑا ہو جائے یا عارضی طور پر ایک دوسرے سے

الگ ہو جائیں۔ وجہ کچھ بھی ہو تو ان کے ملاپ اور جھگڑے وغیرہ کے خاتمے کیلئے نقش زعفران سے تحریر کر کے گھر میں رکھنے کیلئے دیں۔ ساتھ میں اسم الٰہی ''یا مجیب'' کا روزانہ چار سو مرتبہ ورد بعد از فجر باہم ناراضگی دور ہونے اور اتفاق و صلح کی نیت سے کریں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۶ | ۱۳۲ | ۱۴۰ | ۱۴۳ |
| ۱۳۹ | ۱۴۳ | ۱۴۵ | ۱۳۳ |
| ۱۴۱ | ۱۳۸ | ۱۳۴ | ۱۴۸ |
| ۱۳۵ | ۱۴۷ | ۱۴۲ | ۱۳۷ |

## نا جائز تعلق دوستی اور عادتوں کا خاتمہ :

باہم مرد و زن میں یا باہم عورتوں میں یا باہم مردوں میں کوئی ناجائز تعلق یا دوستی ہو تو اس کے خاتمے کی نیت سورۃ کوثر بعد از فجر و عصر بیس دفعہ روزانہ پڑھے۔ دوران عمل فریقین کی صورتیں اور ان میں فرق پڑنے کا خیال ضرور رکھے۔

کوئی مرد عورت ناجائز تعلقات رکھتا ہو شراب و کباب کا عادی ہو یا زانی وجواری ہو تو اس کے قریب بیٹھ کر آہستہ آواز میں "سورۃ یٰسین" پڑھ کر پھونک دیں۔ انشاءاللہ جلد ٹھیک ہو جائے گا۔ اصلاح تک یہ عمل روزانہ کریں۔

## لڑکی کی شادی کا عمل:

جس لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو وہ سورۃ "ممتحنہ" کو بعد از نماز فجر پڑھے۔ اللہ نصیب کھول دے گا۔

لڑکی کے رشتے یا شادی کیلئے "سورۃ نساء" کا روزانہ پڑھنا حد درجہ مفید ہے ۔اللہ نے چاہا تو جلد کوئی نہ کوئی رشتہ مل جائے گا۔

شادی نہ ہوتی ہو کسی نے شادی باندھ دی ہو تو سورۃ طٰحٰہ کو بعد از فجر اور عصر بلا ناغہ شادی کی نیت سے پڑھیں۔ نئے چاند سے شروع کر کے چالیس دن تک پڑھیں ۔ایک چلے میں رشتہ نہ آئے تو اگلے نئے چاند سے دوسرا اور تیسرا چلہ کریں۔انشاءاللہ امید بر آئے گی۔

سورۃ حج کا روزانہ بعد از فجر آٹھ مرتبہ پڑھنا بھی شادی کیلئے مجرب ہے۔ فرد خود مکمل یقین و اعتماد سے پڑھے۔ جلد شادی ہو جائیگی۔

نقش تحریر کر کے سائلہ کے گلے میں ڈال دیا جائے اگر حکم ربی ہوا تو نصیب کھل جائے گا۔ پورے چاند سے چند دن قبل آب زم زم اور زعفران کی سیاہی بنا کر لکھیں تو زیادہ اچھا ہے۔ انار کے درخت کی شاخ لے کر اس کی قلم نقش لکھنے کے واسطے بنائیں۔

| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

| ۴۴۴ | ۴۳۱ | ۴۳۸ | ۴۴۱ |
|---|---|---|---|
| ۴۳۷ | ۴۴۲ | ۴۴۳ | ۴۳۲ |
| ۴۳۹ | ۴۳۶ | ۴۳۳ | ۴۴۶ |
| ۴۳۴ | ۴۴۵ | ۴۴۰ | ۴۳۵ |

## عشق کا بھوت اتارنا:

کوئی مرد و زن کسی کے عشق میں گرفتار ہو جائے اس کے سر سے عشق کا بھوت اتارنے کیلئے ''آیت الکرسی'' آب زم زم اور زعفران سے چینی کی پلیٹ پر تحریر کر کے پینے کیلئے دیں۔ جلد ہی عشق کا مزاج میں قرار آنا شروع ہو جائے گا۔

## لوگوں کے شر سے حفاظت:

لوگوں کے شر، فساد اور شرارت سے محفوظ رہنے کیلئے نقش لکھ کر اپنے پاس رکھیں اور دس دفعہ بعد از عصر بلا ناغہ ''سورۃ فاتحہ'' کی تلاوت کریں۔

| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

چال

| ۲۳۵۷ | ۲۳۷۱ | ۲۳۶۸ | ۲۳۶۵ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۲۳۶۹ | ۲۳۶۴ | ۲۳۵۸ | ۲۳۷۰ |
| ۲۳۶۳ | ۲۳۶۶ | ۲۳۷۳ | ۲۳۵۹ |
| ۲۳۷۲ | ۲۳۶۰ | ۲۳۶۲ | ۲۳۶۷ |

## دشمنوں سے حفاظت:

جب کوئی فرد دشمنوں میں پھنس جائے تو اسم الٰہی ''یا قدوس'' کو بطور حصار پڑھے۔ تعداد اور وقت کی کوئی پابندی نہیں۔ اٹھتے بیٹھتے ہر وقت پڑھ سکتا ہے۔ اللہ امن کے اسباب پیدا کرے گا اور دشمن اس کا کچھ نہ بگاڑ سکیں گے۔

دشمنوں سے حفاظت اور سلامتی کے واسطے بعد از فجر چھ سو بار اسم الٰہی ''یا سلام'' پڑھے۔ دشمن جتنا بھی طاقتور ہو اللہ نے چاہا تو اس کے شر سے محفوظ رہے گا۔

نقش لوہے یا تانبے پر کندہ کروا کر ظالموں اور دشمنوں کے گھر یا مجلس کی جگہ پر دفن کر دے وہ بکھر جائیں گے تباہ ہو جائیں گے اور اس قابل نہ رہیں گے کہ سائل کو نقصان پہنچا سکیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۵۴ | ۵۷ | ۴۴ |
| ۵۶ | ۴۵ | ۵۰ | ۵۵ |
| ۴۶ | ۵۹ | ۵۶ | ۴۹ |
| ۵۳ | ۴۸ | ۴۷ | ۵۸ |

## اضافہ ء رزق :

اسم الٰہی "یارزاق" کو بعد از نماز فجر یا عشاء ۳۱۲۵ دفعہ مسلسل چالیس یوم تک

پڑھیں۔ معاملات رزق میں جو بھی مشکل اور رکاوٹ ہوگی انشاءاللہ دور ہو جائیگی۔

## دکان اور کاروبار کیلئے :

دکان میں گاہک آئیں مگر خریداری نہ کریں یا گاہک کا رجحان نہ ہو تو نقش زعفران سے تحریر کرکے دکان کے دروازے کے اوپر لگادیں۔ انشاءاللہ گاہک کا رجحان دکان کی طرف ہوگا اور مال کی فروخت بڑھے گی۔

مندرجہ بالا نقش کے علاوہ اسمِ الٰہی ''یا باری'' کو روزانہ بعد از عصر دو سو مرتبہ دکان یا کاروبار والی جگہ پر بیٹھ کر پڑھیں اللہ برکت دے گا۔

| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

چال

| ۲۱ | ۸ | ۱۵ | ۱۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱۹ | ۲۰ | ۹ |
| ۱۶ | ۱۳ | ۱۰ | ۲۳ |
| ۱۱ | ۲۲ | ۱۷ | ۱۲ |

# رجوع خلقت:

ڈاکٹر، حکیم، دکاندار، نجومی وغیرہ اس بات کے خواہش مند ہوتے ہیں کہ زیادہ سے زیادہ لوگ ان سے رجوع کریں۔ اس مقصد کیلئے اسم الٰہی "یا باری" کا روزانہ بعد از نماز فجر و عصر دو سو بار ذکر کرنا از حد موزوں ہے۔ ممکن ہو تو نقش چاندی پر کندہ کروا کر اپنے پاس رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۶ | ۱۲ | ۱۹ | ۲۳ |
| ۱۸ | ۲۴ | ۲۵ | ۱۳ |
| ۲۱ | ۱۷ | ۱۴ | ۲۸ |
| ۱۵ | ۲۷ | ۲۲ | ۱۶ |

## طبیب ، ڈاکٹر اور شفاء :

ڈاکٹر، سرجن، حکیم وطبیب وغیرہ کی دلی خواہش ہوتی ہے کہ ان کے ہاتھ میں شفا ہو اور زیادہ سے زیادہ کامیابی حاصل ہو۔ سوان کو اس مقصد کے حصول کیلئے اسم الٰہی "یاباری" کا روزانہ دوسو مرتبہ ذکر کرنا چاہئے۔ انشاء اللہ ان کے ہاتھ میں شفاء پیدا ہوگی اگر ممکن ہو تو نقش زعفران سے لکھ کر اپنے مطب میں اونچی جگہ پر لٹکا دیں۔

| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

چال

| ۵۹ | ۴۵ | ۵۳ | ۵۲ |
|---|---|---|---|
| ۵۲ | ۵۷ | ۵۸ | ۴۶ |
| ۵۴ | ۵۱ | ۴۷ | ۶۱ |
| ۴۸ | ۶۰ | ۵۵ | ۵۰ |

## دفع غصہ:

جس کو شدت سے غصہ آتا ہو اس کو "اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم" کا ورد کرنا چاہئے۔ وقت اور تعداد کی قید نہیں۔ جب غصہ یا خیال آئے تب پڑھنا شروع کردے۔

## راہ بھول جانا:

جب کوئی سفر میں راستہ بھول جائے تو اذان دے۔ اللہ سے امید ہے کہ وہ اس کو راستہ دکھائے گا۔

## لکنت کا علاج:

لکنت کے علاج کیلئے "سورۂ بنی اسرائیل" کو روزانہ دو دفعہ آہستگی کے ساتھ پڑھے۔ ممکن ہو تو نقش عرق گلاب اور آب زم زم سے تحریر کرکے باناغہ پیئے انشاء اللہ زبان کی لکنت ختم ہو جائے گی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

چال

| ۶۱۴۶۰ | ۶۱۴۴۷ | ۶۱۴۵۴ | ۶۱۴۵۷ |
|---|---|---|---|
| ۶۱۴۵۳ | ۱۶۴۵۸ | ۶۱۴۵۹ | ۶۱۴۴۸ |
| ۶۱۴۵۵ | ۶۱۴۵۲ | ۶۱۴۴۹ | ۶۱۴۶۲ |
| ۶۱۴۵۰ | ۶۱۴۶۱ | ۶۱۴۵۶ | ۶۱۴۵۱ |

## جن یا سایہ :

جن یا سایے کا اثر دور کرنے کیلئے اسم الٰہی ''یا قدوس'' بعد از فجر اور مغرب ایک ہزار بار پڑھ کر مریض کے تمام جسم پر پھونکیں۔ ساتھ ہی پانی پر دم کر کے اس کو استعمال کیلئے دیں۔ یہ عمل کم از کم چالیس دن تک کریں۔ آہستہ آہستہ تمام اثر دور ہو جائے گا۔

جس پر آسیب و جن کا سایہ ہو اس کو ''سورۂ جن'' پانی پر تین دفعہ پڑھ کر روزانہ پلائیں۔ ساتھ ہی نقش مریض کے گلے میں ڈالیں صحت ہو گی۔

| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

چال

| ۱۵۱۵۰ | ۱۵۱۶۴ | ۱۵۱۶۱ | ۱۵۱۵۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۵۱۶۲ | ۱۵۱۵۷ | ۱۵۱۵۱ | ۱۵۱۶۳ |
| ۱۵۱۵۶ | ۱۵۱۵۹ | ۱۵۱۶۶ | ۱۵۱۵۲ |
| ۱۵۱۶۵ | ۱۵۱۵۳ | ۱۵۱۵۵ | ۱۵۱۶۰ |

## ذاتی مکان و جائیداد کا حصول:

ذاتی مکان بنانے یا جائیداد خریدنے کی خواہش کی تکمیل نہ ہوتی ہو تو اسم الٰہی "یا مالک" کا ورد روزانہ بعد از نماز عصر ایک ہزار مرتبہ کریں اور صدق دل سے حصول مقصد کیلئے اللہ سے دعا کریں۔

## دشمنوں پر غلبہ و ہیبت:

جب دشمنوں میں نفاق ڈالنا ہو، اختلاف پیدا کرنا ہو اور ان کے شر سے محفوظ رہنے کیلئے ان پر غلبہ حاصل کرنا ضروری ہو تو نقش کے مطابق دو نقش تحریر کریں اور ان کو مخالفین کی گزرگاہ میں دفن کردیں۔ ان میں باہم فساد پیدا ہوگا اور آپ کا رعب اور غلبہ ان پر قائم ہوگا۔

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۶ | ۷۹ | ۸۲ | ۶۹ |
| ۸۱ | ۷۰ | ۷۵ | ۸۰ |
| ۷۱ | ۷۴ | ۷۷ | ۷۴ |
| ۷۸ | ۷۳ | ۷۲ | ۸۳ |

## حل مشکلات:

کوئی فرد کسی پریشانی کا شکار ہو، کسی مشکل یا غم نے آگھیرا ہو حالات مسلسل خراب رہنے لگیں یا خاندانی لحاظ سے فرد مالی بدحالی کا شکار ہو یا بے نام اور عزت سے محرومی کی شکایت ہو تو سورۃ فاتحہ کا عمل اس طرح کرے مقصد حاصل ہوگا۔

نئے چاند سے صبح کے وقت فجر سے فارغ ہو کر چالیس دن متواتر اس سورۃ کو روزانہ ۲۰۰ مرتبہ پڑھے۔ چالیس دن ختم ہونے پر یہ عمل چھوڑ دے اور پھر نئے چاند پر اس عمل کو شروع کرے۔ اس طریقے سے اس عمل کو اس وقت تک پورے یقین سے کرتا رہے جب تک مقصد حاصل نہ ہو جائے۔

حصول مقصد کے بعد شکرانے کی نیت سے ایک چلہ مزید اس کا ضرور پورا کرے۔ اس کے ساتھ ساتھ نقش پر کرے۔ اگر تو کوئی گھریلو مسئلہ ہے تو ایک ہی نقش کافی ہے اور اگر روزگار کا مسئلہ ہے تو دو عدد نقش تیار کرے ایک نقش ہمیشہ اپنے پاس

رکھے جب کہ دوسرا دکان یا فیکٹری وغیرہ میں لٹکا دے۔ حد درجہ فوائد کا حصول ہوگا۔

| ۸ | ۱ | ٦ |
| --- | --- | --- |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

چال

| ۱۳۵۷ | ۳۱۴۹ | ۳۱۵۵ |
| --- | --- | --- |
| ۳۱۵۱ | ۳۱۵۴ | ۳۱۵٦ |
| ۳۱۵۳ | ۳۱۵۸ | ۳۱۵۰ |

اہم مقاصد کیلئے سورۂ فاتحہ کے چند خاص اعمال

## دشمنی ختم کرانا:

ایسے دو، دوست، عزیز یا محلہ دار۔۔۔ جن کے مابین کسی غلط فہمی کی بنا پر دشمنی پیدا ہوگئی ہو، دلوں میں کدورت اور نفرت کے باعث دونوں ایک دوسرے سے دشمنی رکھتے ہوں اور کسی طرح بھی دشمنی ختم کرنے پر آمادہ نہ ہوتے ہوں صلح کیلئے دونوں میں سے کوئی بھی پہل کرنے کیلئے تیار نہ ہو تو اس مقصد کیلئے دونوں کے مابین دشمنی کی فضاء ختم ہو جائے اور دونوں صلح پر آمادگی کا اظہار کریں، باوضو حالت میں بادام کی چند گریاں لے کر اول و آخر تین بار درود پاک پڑھیں۔ درمیان میں اکتالیس مرتبہ سورۃ فاتحہ

پڑھ کر دم کریں۔ پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے کہ اللہ تعالیٰ ان دونوں کے دلوں میں محبت و اخوت کے جذبات ایک دوسرے کے لئے پیدا کردے۔ اس کے بعد بادام کی یہ گریاں ان دونوں کو کھلا دیں۔ بفضلِ باری تعالیٰ، چند یوم کے عمل سے دونوں کے مابین محبت پیدا ہو جائیگی اور دونوں صلح کی طرف پیش رفت کریں گے اور دشمنی کو ختم کرنے پر آمادہ ہو جائیں گے۔

## زبان بندی کیلئے:

اگر کسی کا دشمن بہت بدزبان ہو، کسی بھی طرح بدزبانی کرنے سے باز نہ آتا ہو، جب بھی سامنا ہو گالی گلوچ سے کام لیتا ہو، ایسے دشمن کی طرف سے بہت پریشانی لاحق ہو، سمجھانے سے بھی کسی کی نہ سنتا ہو تو ایسے دشمن کی زبان بندی کرنے کی غرض سے بنولے کے اکیس دانے لے کر باوضو حالت میں اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھیں۔ درمیان میں اکیس مرتبہ سورۂ فاتحہ اور ایک مرتبہ سورۂ یٰسین پڑھ کر دم کریں اور ان کو دشمن کے مکان کی دیوار میں اس طرح دبا کر دفن کردیں کہ دشمن کو اس کی خبر نہ ہو بفضلِ باری تعالیٰ مرتے دم تک دشمن بدگوئی نہ کرے گا اور بدزبانی کرنے سے باز آجائیگا۔

## ادائیگی قرض کیلئے:

اگر کوئی قرض کے بوجھ تلے دبا ہوا ہو، قرض کی ادائیگی کی بظاہر کوئی صورت دکھائی نہ دیتی ہو جب کہ قرض خواہ سے حد سے زیادہ تنگ کرتا ہو اس کسی

طرح بھی مہلت دینے کے لئے آمادہ ہو ہوتا ہو، قرض خواہ کے تختی کے ساتھ تقاضوں سے بہت پریشان ہو تو اسے چاہئے کہ وہ ہر نماز کے بعد اول و آخر سات سات مرتبہ درود پاک پڑھے اور درمیان میں پچیس مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھے اور پھر اللہ تعالی سے دعا مانگے تو انشاء اللہ چالیس یوم کے اندر اندر قرض کی ادائیگی کے اسباب پیدا ہوں گے۔ (حتی الامکان معاصی سے اجتناب کریں کیونکہ معاشی تنگی کی بڑی وجہ ارتکاب معصیت ہے۔ خ)

## کمر درد کیلئے:

سردی کے موسم میں موسمی اثرات کے باعث آنیوالے کمر درد میں افاقہ حاصل کرنے کیلئے باوضو حالت میں شیشے کی پلیٹ پر ایک مرتبہ سورۂ فاتحہ لکھ کر روغن بلسان خالص سے، اس کو پانی کی طرح دھولیں۔ پھر اس تیل پر ستر (۷۰) مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر کسی شیشی میں تیل محفوظ کرلیں۔ کمر درد ہونے کی صورت میں اس تیل کی خوب اچھی طرح مالش کریں۔ انشاءاللہ درد میں آرام آجائیگا۔

## نظر بد سے بچائو:

نظر بد سے بچاؤ کیلئے ذیل میں دیا ہوا نقش مبارک فوری اثر دکھاتا ہے۔ اس کو بازو پر باندھنے یا گلے میں تعویذ کی طرح لٹکانے سے بری نظر کا اثر زائل ہو جاتا ہے۔ اگر کسی کو نظر بد لگی ہوئی ہو اور وہ اس کا شکار ہو کر کسی مرض میں مبتلا ہو گیا ہو

اور اسے کسی طرح قرار نہ ہوتا ہو تو ایسی صورت میں چاہئے کہ باوضو ہو کر سورۂ فاتحہ کا نقش مبارک لکھ کر اس پر ساتھ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کرے۔ پھر اسے بازو پر باندھے یا گلے میں ڈال دے۔ بفضلِ باری تعالیٰ نظر بد کا اثر فوری طور پر جاتا رہے گا اور نظر بد سے آزاد ہو جائیگا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| بسم اللہ | بسم اللہ | الرحمٰن | الحمد اللہ | رب العٰلمین |
|---|---|---|---|---|
| الرحمٰن الرحیم | مالک | یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین |
| اھدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین | انعمت | علیھم |
| غیر المغضوب | علیھم | ولا | الضآلین | آمین |

## بزرگانِ دین و عاملین کے استخارے کے مجرب طریقے:

**طریقہ ۱:** بعد از نماز عشاء، اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار کے ساتھ باوضو تین سو (۳۰۰) مرتبہ یہ کلمات پڑھے:

يا خَبِيْرُ اَخْبِرْ نِیْ بِجَمَا لِه يا خَبِيْرُ

اس کے بعد اپنی مراد کو خدا تعالیٰ سے مانگے اور سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ صحیح جواب خواب میں مل جائیگا۔

**طریقہ ۲:** بعد نماز عشاء دو رکعت نماز نفل پڑھیں۔ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد ۳۳ مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھیں۔ سلام پھیرنے کے بعد ۳۳ مرتبہ درود شریف پڑھ کر گیارہ ۱۱ مرتبہ "یَا عَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ یَا بَشِیْرُ بَشِّرْنِیْ یَا خَبِیْرُ خَبِّرْنِیْ" پڑھیں ۳۳ مرتبہ درود شریف پڑھ کر بغیر کسی سے بات کئے سو جائیں۔ جب تک جواب نہ ملے پڑھتے رہیں۔

**طریقہ ۳:** استخارہ کیلئے "یا بَاطِنُ" کا ورد مفید ہے۔ باوضو بستر پر لیٹ کر مقصد کا تصور کر کے نیند نہ آنے تک ورد کرتے رہیں۔ انشا اللہ تعالیٰ خواب میں جواب مل جائیگا۔

**طریقہ ٤:** کسی بھی امر کا معلوم کرنا ہو تو نماز عشاء کے بعد تازہ وضو کریں۔ پھر ایک سو مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ پھر دو رکعت نماز پڑھیں۔ پہلی رکعت میں بعد فاتحہ اکیس مرتبہ سورۂ اخلاص، دوسری میں بعد فاتحہ تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھیں پھر منہ شمال مغرب کی طرف کر کے گیارہ قدم اٹھائیں۔ ہر قدم پر اپنا مطلب سیدنا غوث پاک رحمہ اللہ کے وسیلے سے اللہ سے طلب کریں۔ پھر قبلہ رخ ہو کر آیت "اھدنا الصراط المستقیم" پانچ سو مرتبہ پڑھیں مطلب بالضرور دل میں ہو۔
پھر آپ کا سر دائیں یا بائیں طرف کوئی غیبی شخص گھما دے گا۔ چاہے سر کو زنجیروں سے کیوں نہ باندھ دیا جائے۔ دائیں طرف مقصد پورا ہوگا۔ بائیں طرف نہیں۔ پس سر نے

ہر حال میں گھومتا ہے۔

طریقہ ۵: سُبْحٰنَکَ لَا عِلْمَ لَنَآ اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا ؕ اِنَّکَ اَنْتَ الْعَلِیْمُ الْحَکِیْمُ (سوریہ البقرۃ:۲۲)

اگر کسی کارِ خیر میں استخارہ منظور ہو تو بعد از نماز عشاء خیالات فاسدہ کو دل سے یکسو کر کے ۔ایک سو ایک بار اس آیت شریف کو پڑھیں اور مطلب کا خیال کر کے سو رہیں ۔ جو بہتر ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں معلوم ہو جائیگا۔

طریقہ ٦: بعد نماز عشاء سوتے وقت دائیں پہلو لیٹ کر سورۃ واللیل (پ۳۰) والضحیٰ (پ۳۰) الم نشرح (پ۳۰)۔۔۔ ہر ایک سات سات بار پڑھیں۔ پھر یہ دعا بھی سات بار پڑھیں۔

"اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ لِیْ مِنْ اَمْرِیْ ھٰذَا فَرَجًا وَّ مَخْرَجًا اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ" (حضرت امام یافعی رحمہ اللہ)

ترجمہ: "یا اللہ میرے لئے میرے امر میں کشائش و دستگاری کر"

طریقہ ۷: سوتے وقت باوضو تین بار درود شریف، دس بار سورۃ الفاتحہ اور گیارہ بار سورۃ الاخلاص پڑھ کر سینے پر دم کر کے کام کا تصور کرتے ہوئے قبلہ رخ ہو کر سو جائیں۔

## حاضرات خود دیکھیں۔۔۔ ایک خاص عمل:

## حاضرات (خود بینی) بر آئینہ:

**یــا الٰھی بـحُـرمتک کُنْ کُنْ فیکُوْن فتبـارَکَ اللّٰـہُ اَحْسَنُ الْـخـالِـقِیْـنَ مُسْتَھیدًا بحق حضرت سلمیان بن داؤد علیہ السلام**

اول وآخر گیارہ گیارہ بار درود ابراہیمی۔ تعداد 747 بار گیارہ یوم پرہیز جلالی و جمالی۔

نیا آئینہ، کمرہ سفید۔

طریقہ: مندرجہ بالا حاضرات کسی کرامت، کشف والہام سے کم نہیں۔ اس حاضرات کی جتنی بھی تعریف کی جائے کم ہے گویا یہ ایک غیبی خزانہ ہے۔ جو بھی اس حاضرات کو کرے گا وہ گھر بیٹھے دنیا کے تمام حالات بتا سکتا ہے، چوری، اغوا، گمشدہ، مفرور، امتحان میں کامیابی و ناکامی، دلوں کا حال، امتحانی پرچہ جات، بیماری کا مرض، وعلاج، آئندہ رونما ہونے والے واقعات کا بتانا وغیرہ وغیرہ۔

بس یہ سمجھیں کہ یہ "الہامی حاضرات" ہے۔ آپ کو دنیا کی ہر چیز کا پتہ کشف والہام کے ذریعے ہو جایا کرے گا۔ جب بھی حاضرات کرنی ہو تو کمرہ میں قلعی (چونا) کروائیں اور بازار سے ایک نیا آئینہ خریدیں اور اس پر عطر گلاب لگائیں اور توجہ و یکسوئی کامل سے مندرجہ بالا عزیمت بعد نماز عشاء، باوضو، با

طہارت، اگربتی وغیرہ سلگائیں اور عزیمت آئینہ اپنے سامنے رکھ کر اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی اور ایک مرتبہ صرف ''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم'' اور آیت کو 747 بار آئینہ پر نظر جما کر توجہ و یکسوئی اور دل سے پڑھیں۔ اس طرح روزانہ عمل کو گیارہ یوم باپرہیز پڑھیں۔

چار یا پانچ روز میں ہی آپ کو آئینہ میں بادل دھواں سا اڑتا ہوا نظر آئے گا۔ پھر ایک دو دن بعد آپ کو آئینہ میں بادل اڑتے ہوئے نظر آئیں گے اور ہلکی سی بارش بھی ہوتی ہوئی نظر آئے گی۔ پھر نویں روز یا گیارہویں روز آپ کی شکل آئینہ سے غائب ہو جائیگی۔ اتفاقاً اگر آپ کی شکل غائب نہ بھی ہو تو آپ بارہویں روز آئینہ میں دیکھتے ہوئے اور مذکورہ بالا آیت کو صرف 27 مرتبہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھتے ہوئے حاضرات کریں۔ آپ کو ایک بزرگ باریش نظر آئیں گے۔ پھر ان کو اپنا سلام عرض کریں اور جو پوچھنا ہو دریافت کریں۔ انشاء اللہ ہر جائز و شرعی سوال کا جواب سو فیصد سچا و درست ملے گا۔

اس کے علاوہ اس حاضرات کو کرنے کا دوسرا طریقہ یہ ہے کہ آپ سے اگر کوئی سوال کرے کہ فلاں مفرور شخص کہاں ہے؟ فلان گمشدہ گاڑی کہاں ہے؟ غرض کسی بھی قسم کا سوال ہو تو اس کیلئے یہ طریقہ یہ ہے کہ عامل (آپ) مذکورہ بالا عزیمت کو آنکھیں بند کر کے صرف 18 مرتبہ پڑھے، اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھے اور اس سوال کا جواب معلوم کرے۔ انشاء اللہ تھوڑی ہی دیر میں ہر چیز عیاں ہو

جا ئیگی اور عامل ہر سوال کا جواب با آسانی بتادے گا۔ لاجواب والہامی حاضرات ہے۔
حاضرات شائقین وعملیات شائقین کے لئے ایک بیش قیمتی تحفہ ہے۔
اولاد کے رشتہ کیلئے آسان عمل

وَهُوَ الَّذِیْ خَلَقَ مِنَ الْمَآءِ بَشَرًا فَجَعَلَهُ نَسَبًا وَّ صِهْرًا ؕ وَكَانَ رَبُّكَ قَدِیْرًا (فرقان:54)

جس شخص کے بیٹے کی شادی میں رکاوٹ ہو، مناسب رشتہ نہ ملتا ہو یا منگنی وغیرہ ہو کر ٹوٹ جائے، وہ اس آیت کو اکیس (21) دن تک روزانہ تین سو تیرہ (313) مرتبہ پڑھے، انشاءاللہ بہت جلد مناسب رشتہ مل جائیگا۔

## سات دنوں میں ہر طرح کی بندش کے خاتمے کا خاص عمل :

(بندشوں میں جکڑے بھائیوں اور بہنوں کیلئے)

یہ عمل ان تمام بھائیوں اور بہنوں کیلئے بہت مفید ہے جو کسی نہ کسی طرح بندشوں کا شکار ہیں۔ کاروبار میں بندش لگی ہو رزق میں بندش ہو، ملازمت بندش کی وجہ سے کہیں نہ مل رہی ہو، فیکٹری بندش کی وجہ سے بند ہو گئی ہو، کھیت بندش کی وجہ سے اُجڑ گئے ہوں، بندش کی وجہ سے بیماریاں جان نہ چھوڑتی ہوں اور صحت تباہ ہو گئی ہو، بندش کی

وجہ سے اولاد نہ ہو رہ ہو یا اولاد نرینہ نہ ہو رہی ہو، بندش کی وجہ سے عزت ختم ہوتی جا رہی ہو، الغرض کسی بھی قسم کی بندش ہوگی اس عمل کے کرنے سے انشاء اللہ وہ ختم ہو جائیگی۔ اور جس طرح کی بندش لگی ہوگی، اس مقصد کے حصول کے راستے کھل جائیں گے۔

## طریقہ عمل :

اس عمل کو نو چندی جمعرات یا شب جمعرات سے شروع کر کے لگا تار سات دن تک کریں۔ جتنے افراد پڑھنے والے ہوں، وہ سب باوضو ہوں اور پاک وصاف کپڑے پہنیں۔ کمرے میں سفید چادر بچھائیں اور خوشبو جلائیں۔ موبائل فونز نہ ہوں اور نہ ہی کسی کا آنا جانا ہو، بچوں کو دور رکھیں۔ زیادہ مقدار میں پانی اور عمدہ بخور سامنے رکھیں۔

ہر پڑھنے والا اول وآخر میں درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھے۔ پھر سب مل کو ایک سو مرتبہ آیت الکرسی پڑھیں۔ جب تک سو مرتبہ آیت الکرسی نہ ہو جائے، آگے کچھ نہ پڑھا جائے۔ پڑھنے کے بعد پانی اور بخور پر دم کریں۔

پھر ایک سو مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھیں۔ پڑھنے کے بعد پانی اور بخور پر دم کریں ۔اس طرح ایک سو مرتبہ سورۂ فلق پڑھ کر پانی اور بخور پر دم کریں۔ آخر میں سو مرتبہ سورۂ ناس پڑھ کر پانی اور بخور پر دم کریں پھر درود شریف گیارہ بار پڑھ لیں۔ مجلس میں جو بھی بڑا ہو یا نیک ہو اس سے دعا کروالیں۔

یہ پانی روزانہ صبح کو اور قبل مغرب پورے گھر کے پاک کونوں میں اور دیواروں پر چھڑکیں۔ اگر کاروباری مسئلہ ہو تو کاروبار والی جگہ پر دن میں دو وقت چھڑکیں۔ مریض یہ پانی پیتا بھی رہے بلکہ سب گھر والے پانی پئیں۔ قبل مغرب، بندش زدہ جگہ پر بخور کی دھونی دیں۔ اگر مریض ہے تو اس کے گھر میں بھی دھونی دیں اور ان کو بھی دھونی دیں۔ مریض کو چاہیے کہ نمازوں کی پابندی کرے اور نماز کے بعد اول و آخر ایک ایک بار درود شریف اور تین تین بار آیت الکرسی، سورۂ فاتحہ، سورۂ فلق اور سورۂ ناس پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلیا کرے۔ انشاء اللہ صرف سات یوم میں ہی بندش کا خاتمہ ہوگا اور زندگی مثبت طرف گامزن ہوگی۔ اگر کچھ کمی رہ گئی تو اگلے ماہ دوبارہ سات یوم عمل کریں۔

نوٹ: عمل سے قبل جس مریض کی بندش لگی ہے اس کی روحانی تشخیص کرلیں اور جو تشخیص کا نتیجہ آئے وہ نوٹ کریں اور اس طرح کسی جگہ کا معاملہ ہو تو اس جگہ کی بھی تشخیص کریں اور خود دیکھیں کہ اللہ تعالیٰ کے فضل سے معاملہ کس حد تک بہتر ہو چکا ہوگا۔

# کشف کے دو خاص اعمال

## کشف کی صلاحیت حاصل کرنے کیلئے:

جب کسی بھی امر کیلئے کشف کی ضرورت ہو تو مندرجہ ذیل اسمائے شریفہ کو ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ روزانہ بعد از نماز عشاء پڑھا جائے پہلے ہی ہفتہ میں ہلکی ہلکی آوازیں آنا شروع ہو جائیں گی مگر ان کی سمجھ نہ آئے گی۔ دوسرے ہفتے میں آوازیں معلوم ہوں گی اور صاف ہوں گی مگر کون سی زبان ہے یہ سمجھ نہ آئے گی۔ تیسرے ہفتے

دور دراز کے مناظر نظر آنا شروع ہوں گے۔ کچھ دیکھے ہوئے اور کچھ ان دیکھے مناظر ہوں گے۔ چوتھے ہفتے مناظر اور آوازوں کی سمجھ آنا شروع ہو جائیگی۔ پانچویں ہفتے میں کشف کھل جائے گا ماضی اور مستقبل کے بارے میں آگاہی ہوگی۔ صلاحیت کرامت سے کم نہیں ہوا کرتی۔ عمل سے قبل تزکیہ نفس ضروری ہے۔ اس لئے کسی کامل مرشد سے بیعت کر کے پہلے تزکیہ نفس کریں۔ پھر اس عمل کے ریاضت کریں تو کلی کامیابی ہوگی۔

اسمائے شریفہ یہ ہیں:

"اَغـلَیُوبُ اَغلا یُوْ ب اَغیلِ تَا مِ تَمُو مِ صَبْنِینَا اَیُوَمْ فَوْمِ فَا قَمْ بِهَـشِ یَـو فَـا تِ مَغْصِیَةٌ یا عَلِیمُ عَلِّمْنِیْ یَا خَبِیْرُ اَخْبِرْ نِیْ یَا کَاشِفُ اَکْشِفْنِیْ مِنَ الاَ سْرَارِ الْغَیْبِ"

## عمل کشف القلوب یعنی روحانی وائرلیس:

بعد ہر نماز "یَـا هَـا دِ یْ یَـا خَبِیْرُ یَا مَتِیْنُ عَلَّا مُ الْغُیُوْبِ"۔ ایک ہزار مرتبہ تلاوت کریں اور سجدہ میں "آلا یَـعْـلَـمُ مَـنْ خَـلَـقْ وَ هُـوَ الـلَّـطِیْفُ الْخَبِیْرُ" تین بار تلاوت کریں۔ اور پھر کہیں: "اے اللہ! آسمان وزمین کے خزانے مجھ پر کھول دے"۔ ان شاءاللہ صرف سات روز کے اندر زمین و آسمان کے حالات منکشف ہو جائیں گے۔ وائرلیس کی طرح خبریں دل پر اترا کریں گی۔ اگر پورا رمضان عمل جاری رکھیں تو خوب ہے۔

## کرشماتِ جفر:

رزق میں خیر و برکت، آمدنی میں اضافے، باہمی تعلقات میں پختگی، لوگوں میں مقبولیت اور فتوحات عامہ کے لئے ایک ایسا طریقہ قارئین کے لئے پیش کیا جا رہا ہے جو روحانی تجربات کی کسوٹی پر پورا اترتا ہے اور جس کے حیرت انگیز نتائج برآمد ہوتے ہیں۔

یہ طریقہ یہ ہے کہ سب سے پہلے طالب اپنے نام اور والدہ کے نام کے اعداد برآمد کرے۔ مثلاً طالب کا نام انیسہ خاتون ہے۔ غیور احمد کے 1269 اور انیسہ خاتون کے اعداد 1183 ہیں۔ دونوں کے مجموعی اعداد 2452 ہیں۔ چونکہ غیور احمد کے نام کا پہلا حرف غ ہے اس لئے قرآن کریم میں غ جتنی بار استعمال ہوا ہے اس کی دگنی تعداد شامل عمل کریں گے۔

قرآن حکیم میں حرف غ 2208 بار آیا ہے۔ اس کی دگنی تعداد 34416 ہوئی۔ قرآن حکیم میں حرف غ میں صرف ایک سورۃ کا نام ہے، سورۂ غاشیہ۔ اس کے کل اعداد 37457 ہیں۔

## اسمائے حسنیٰ میں حرف غ سے یہ اسماء شروع ہوتے ہیں:

یا غفور، اعداد 1286۔ یا غفار، اعداد 1281۔ یا غنی 1100۔ تینوں کا مجموعی اعداد 3667۔

کل اعداد یہ ہوئے:

اعداد طالب مع والدہ 2456

حرف غ کی کل تعداد دوگنی کر کے 4416

## رزق و خیر و برکت، آمدنی میں اضافے، باہمی تعلقات میں پختگی، لوگوں میں مقبولیت اور فتوحات عامہ کے لئے:

سورۃ غاشیہ کے اعداد 37457

اسماء الٰہی کے اعداد 3667

ٹوٹل 47992

ان میں سے وضع کئے 600

باقی کو 4 سے تقسیم کیا۔

حاصل تقسیم کو پہلے خانہ میں رکھ کر ہر خانہ میں 20 عدد کا اضافہ کریں گے۔ نقش اس طرح بنے گا:

۷۸۶

| ۱۱۹۸۸ | ۱۲۰۴۸ | ۱۲۱۰۸ | ۱۱۸۴۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۲۰۸۸ | ۱۱۸۶۸ | ۱۱۹۶۸ | ۱۲۰۶۸ |
| ۱۱۸۸۸ | ۱۲۱۴۸ | ۱۲۰۰۸ | ۱۱۹۴۸ |
| ۱۲۰۲۸ | ۱۱۹۲۸ | ۱۱۹۰۸ | ۱۲۱۲۸ |

# وکفی باللہ شھیدا
# محمد رسول اللہ

ﷺ

دو نقش تیار کئے جائیں۔ ایک نقش طالب کے گلے میں ڈالا جائے۔ ایک طالب کے گھر میں لٹکایا جائے۔ دونوں نقش ہر کپڑے میں پیک ہوں گے۔ یہ نقش نو چندری اتوار کو یا عروج ماہ کے کسی بھی اتوار کو ساعت شمس میں لکھے جائیں۔

## ہاتھ کے ذریعے روحانی تشخیص والے عمل کے عامل بنیں

## نئے اسلامی سال کا روحانی تحفہ ....

بہت سے لوگوں کی فرمائش تھی کہ ایسا عمل دیا جائے، جس فوری طور پر مریض کی روحانی تشخیص کی جا سکے اور مریض پر جو اثر ہو، وہ صاف ظاہر ہو جائے۔ ان کی خواہش کے پیش نظر یہ عمل دیا جا رہا ہے۔ اس تشخیص کے عمل سے مریض کے جسم پر اگر جنات، جادو یا دونوں کا اثر ہوا تو واضح طور پر ظاہر ہو جاتا ہے۔

## عامل بننے کا طریقہ:

اس عمل کا عامل بننا شرط ہے۔ عامل بننے کے لئے اکیس یوم کا چلہ کرنا پڑتا

ہے۔نوچندی شب جمعرات یا شب جمعہ کو کوئی وقت مقرر کر کے اس عمل کو پڑھنا ہے مسلسل اکیس یوم پڑھنا ہے۔وقت ایک ہی رکھیں۔بہتر کہ جگہ ایک ہی رکھیں۔مجبوری میں جگہ تبدیل کی جا سکتی ہے۔کھانے پینے کا کوئی پرہیز نہیں۔بس حتی الامکان گناہوں سے پرہیز کیا جائے۔عامل بننے کے لئے اجازت لینا شرط ہے۔

## عمل یہ ھے :

| | |
|---|---|
| ۔۔۔۔درود ابراہیمی | گیارہ بار (اول آخر) |
| ۔۔۔۔آیت الکرسی | اکیس بار |
| ۔۔۔۔سورۂ فلق | اکیس بار |
| ۔۔۔۔سورۂ ناس | اکیس بار |

عمل پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیں اور کامیابی کی دعا کریں۔عمل کے اختتام پر کچھ میٹھا نابالغ بچوں میں بانٹ دیں۔پھر کسی بھی نماز کے بعد ایک بار درود ابراہیمی (اول آخر) اور ایک بار آیت الکرسی، سورۂ فلق اور سورۂ ناس، پڑھ لیا کریں۔اور پابندی سے مداومت جاری رکھیں۔جو لوگ اس عمل کو زیادہ استعمال کریں، وہ مدامت ایک کی بجائے تین بار کی کریں۔

## دعائے کفایت:

نماز پنجگانہ بعد دعائے ذیل کو چند بار پڑھا کرے۔انشاءاللہ حصول مراد ہوگی۔

طریقہ یہ ہے کہ دعا کو ہر دفعہ شروع کرنے سے پہلے اپنی دونوں ہتھیلیاں بند کر لے اور جب لفظ قیوم پر پہنچے تو دائیں ہتھیلی کھول دے اور جب لفظ مستعان پر پہنچے تو بائیں ہتھیلی کھول دے۔

يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ يَا حَيُّ يَا قَيُّومُ يَا سَمِيْعُ يَا بَصِيْرُ يَا حَلِيْمُ يَا وَدُوْدُ يَا مُسْتَعَانُ كَنْبِيْعَصْ خَمْعَسَق بَرْ خَمْتَكْ يَا اَرْحَمُ الرّٰاحِمِيْن۔

## سلب درد:

## لاجواب عمل

يَا شمعلونی ولمطا نی کاغذ پر لکھ کر ایک کیل دیوار میں ان حروف پر ٹھونکیں۔ درد والا شخص مقام درد پر ہاتھ رکھے۔ ۲۔۳۔ ٹھوکریں کیل کو مار کے دریافت کرے حتیٰ کہ درد کو بالکل آرام آ جائے ہاتھ اٹھا کر درد معلوم کریں۔

سر درد معلوم کریں۔

سر درد کے لئے یہ کیل ٹھونکیں۔

درد دنداں کے لئے س پر کیل ٹھونکیں۔

دردحلق . . م . . .

دردکان . . و . . .

اور بخاردور کرنے کے لئے ط پر کیل ٹھونکیں۔

## مقبولیت دعا کے لئے خاص عمل:

یـا سَطِیـعَ النُّو رِ الَّذِیْ وَ ضَعَ المَذٰلَةَ عَلٰی رَنُو س الجبار یر ة

یَستَطنیغون رفع رنو سہُم من خوف سطوتکَ یا سَعیُعُ

ایک ہزار مرتبہ پڑھیں اور اس کے بعد پڑھیں۔

احب یا ھر ون السحابی اذھب الی کذوکذ الو حا ۳ العجل ۳

اسلاعة۳

قبولیت دعا کی علامت یہ ہے کہ آپ کو بڑی اچھی کو خوشبو آئے گی۔

## عجیب تر عمل:

فتیلہ

یہ فتیلہ لکھ کر عمدہ روئی میں فتیلہ بنا کر روغن چراغ سفال نو میں ڈال کر جلائیں اور جوبات دریافت طلب ہو روحانیت نقش سے پوچھئے۔ انشاءاللہ بذریعہ آواز جواب ملے گا، ضرور ملے گا۔

## عمل انکشاف حقیقت:

هُوَ اللّاُ سَا مَۃُ سِرِّ نَا هُوَ يَا كَرِيْمُ

## طریق عمل:

نئے چاند کی جمعرات کو بوقت عشاء شروع کریں۔ روزانہ وقت پر پڑھا کریں (ایک ہزار بار روزانہ)۔ اکیس دن کا عمل ہے جب پورا ہو جائے تو اس دن حلوہ پکا کر سرور کائنات ﷺ کی فاتحہ دیں۔ حلوہ کے تین حصے کریں دو حصے خود کھالیں ایک حصہ بچوں میں تقسیم کریں۔

بعد زکوۃ روزانہ ۴۵ بار ہر روز پڑھنا ضروری ہے۔

عمل مذکورہ کو کام میں لانے کی ترکیب یہ ہے کہ مریض کا مرض مع علاج چوری، امتحان اور اسی قسم کے جملہ سوالات برحاجت کیلئے فوری طور معلوم کئے جا سکتے ہیں۔

ایک ہوشیار، عقل مند اور پڑھے لکھے بچے کو سامنے بٹھا کو عمل ہذا ۴۵ بار پڑھ کر دم کریں اور حکم دیں کہ سو جاؤ۔ تین بار ۴۵، ۴۵ بار عمل پڑھ کر دم کریں اور سونے کا حکم دیں۔ جب بچہ غنودگی میں آجائے تو پھر اس سے سوال کریں وہ جواب دے گا۔

سوال جلدی جلد نہ کریں کچھ وقفہ سے سوال کریں وہ جواب دے گا۔ یہ عمل مریض پر بھی کر سکتے ہیں جب کامل عبور ہو جائے تو مریض کے سرہانے کھڑے ہو کر یا کرسی پر بیٹھ کر مذکورہ طریقہ پر کر سکتے ہیں۔

دوران عمل ترک جمالی اور گوشت سے حتی الامکان پرہیز کریں۔ بعد میں پرہیز

کی ضرورت نہیں۔

یہ عمل عامل کو بلا تنویم کے کسی ذریعہ سے ناگہانی خبردار کروا دیتا ہے زیادہ تعداد میں پڑھنے سے خود کو بھی انکشاف ضمیر ہو جاتا ہے۔ غرضیکہ ہر مرحلہ پر عمل رہنمائی کرتا ہے۔

## مرض روحانی ہے یا جسمانی:

مرض کے متعلق معلوم کرنا مقصود ہو کہ روحانی ہے کہ جسمانی تو لا یُجَلِّیهَا لِوَقْتِهَا اِلَّا هُو برگ نیم چار عدد لے کر ہر ایک پتے پر آیۂ مذکورہ ۳-۳ بار پڑھ کر دم اور مریض کو کھلا دیں۔

اگر ذائقہ کڑوا ہے تو مرض بدنی ہے۔

اگر ذائقہ نمکین ہے تو علامت سحر یا جادو ہے۔

اگر ذائقہ میٹھا ہوا تو اثر آسیب ہے۔

## لاجواب عمل حاضرات:

نو چندی جمعرات کو روزہ رکھ کر صرف دودھ چاول سے افطار کریں اور کچھ نہ کھائیں۔ عشاء کی نماز کے بعد آیت الکرسی ان الفاظ کے ساتھ ۳۱۳ مرتبہ پڑھیں یعنی جب ایک مرتبہ آیت الکرسی پڑھ لیں تب ان الفاظ کرایک بار دہرائیں۔

بسرٔ یا خ کشیمنلغ شلغۃ طلخ آحضرو بارك اللّٰهُ فيكُم و

علیکم وافعلو اکذا وکذا۔

کذا واکذا کی جگہ اپنے مقصد کا نام لیں مگر مقصد عربی زبان میں ادا کیا جائے۔ کسی عربی دان سے اس کی عبارت بنائی جائے۔ اس عمل کے خاتمہ پر موکل پرندوں کی شکل میں حاضر ہوں گے۔ جس وقت وہ حاضر ہو جائیں تو یہ الفاظ متواتر کہتے جائیں۔

انصرفوا الی ما امرتکم بہ۔ انصرفوا ما جودین بارک اللہ فیکم وجزاکم غنا خیرا۔

ان موکلوں کا حاضر ہونا ہی کامیابی کی دلیل ہے۔ یہ الفاظ کہنے سے چاروں موکل واپس چلے جائیں گے اور آپ کا کام فوراً ہو جائے گا۔

## لاجواب حصار:

بعض عملوں میں حصار باندھنے کی ضرورت پڑتی ہے۔ یہ حصار ایک قلعہ کی طرح ہے علاوہ عمل کے سفر، حضرت اور ہر جگہ آفات اور خطرات سے محفوظ رکھتا ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

لا الہ کا کوٹ، الا اللہ کی کہانی، شاہ مردان کی چوکی بحق محمد مصطفیٰ ﷺ کی دہائی۔

تین مرتبہ پڑھ کر سیدھے ہاتھ کی انگلی شہادت پر دم کر کے سر کے اوپر سے انگلی گھما کر تین مرتبہ تالی بجائے۔

## استخارہ اسرار غیب :

یا علیم علّمنی من اسرار الغیب ۱۹۴۵ بار بوقت خفتن پڑھیں اور ذیل کا نقش مخمس سر کے نیچے رکھیں۔ ہر مطب صاف صاف نظر آئے گا۔

۷۸۶

| ۱۱ | ۱۵ | ۱۹۰۹ | ۳ | ۷ |
|---|---|---|---|---|
| ۴ | ۸ | ۱۲ | ۱۶ | ۱۹۰۵ |
| ۱۷ | ۱۹۰۶ | مطب | ۹ | ۱۳ |
| ۵ | ۱۴ | ۱۸ | ۱۹۰۷ | ۱ |
| ۱۹۰۸ | ۲ | ۶ | ۱۰ | ۱۹ |

بسم اللّٰه الرحمٰن الرحیم سر من اللّٰه دل امن محمد مصطفیٰ پیش من علی مرتضیٰ پشت من فاطمہ زہرہ دست راست امام حسن دست چپ امام حسین گرد بگرد سیدے شیخ عبدالقادر جیلانی کلید بن قفل سلمانی المدد باللہ یا شیخ عبدالقادر جیلانی بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ۔

جنتری

سیکنڈ ایڈیشن

سینہ بسینہ چلنے والے علوم مخفی و عملیات و تعویزات

کے انکشافات و سربستہ رازوں کا نادر مجموعہ

# اسرار العملیات چشتیہ اویسیہ


علی احمد چشتی

ماہر مخفی علوم